VOL 7 - ISSUE 73 AUGUST 2015



# MASALA TV FOOD MAG

RECIPES IN ENGLISH & URDU




Regd. No. SC-1333

Rs. 150



کیل اور مہاسوں سے نجات کے لئے مفید مضمون

مصالحہ کے شیفس کے کھانوں کی مزیدار تراکیب

جانئے آڑو اور پپیتے کے فوائد





# THE PALACE



Located in the heart of Karachi at Shahrah-e-Faisal, we offer the ambiance and exclusivity of a completely royal experience.

From large gatherings to intimate get togethers, our team has the expertise to conceptualize, design, and deliver, guaranteeing that your events are the talk of town.

For details visit www.thepalace.pk or call 021-34312655.

# Make the right choice

**IELTS** Official Test Centre | Australia FutureUnlimited

## Study in australia 2016

- Entry to the exhibition is FREE.
- Students are encouraged to complete assessment forms which are available from our offices.
- IELTS testing is conducted by AEO throughout the year.
- Students will need to do the IELTS (International English Language Testing System) test.
- Students are advised to bring their original documents and three sets of photocopies.
- Parents are encouraged to accompany the students & provide sponsorship details.
- IELTS preparation classes are available at Karachi & Lahore
- All students will need to demonstrate a good academic background, a sound command over the English Language and the required Financial Support from their parents.

### EXHIBITIONS / INTERVIEWS

| LOCATION | DATE | TIMINGS | VENUE |
|---|---|---|---|
| Lahore | 24th Aug 2015 | 10:30am to 6pm | PC Hotel-Lahore |
| | 25th Aug 2015 | 10am to 1pm | AEO-Lahore |
| Islamabad | 27th Aug 2015 | 10:30am to 6pm | Serena-Islamabad |
| | 28th Aug 2015 | 10am to 1pm | AEO-Islamabad |
| Multan | 29th Aug 2015 | 10:30am to 4pm | Ramada Hotel-Multan |
| Karachi | 30th Aug 2015 | 11:15am to 6pm | Marriott-Karachi |
| | 31st Aug 2015 | 10am to 1pm | AEO-Karachi |
| Faisalabad | 30th Aug 2015 | 10:30am to 4pm | Hotel One-Faisalabad |
| Peshawar | 30th Aug 2015 | 10:30am to 4pm | PC Hotel-Peshawar |

The University of Melbourne CRICOS Provider No. 00116K
University of Canberra CRICOS Provider No. 00212K
UNSW The University of New South Wales CRICOS Provider No. 00098G
University of Wollongong CRICOS Provider No. 00102E
Griffith University CRICOS Provider No. 00233E
UTS University of Technology, Sydney CRICOS Provider No. 00099F
La Trobe University CRICOS Provider No. 00115M
Deakin University CRICOS Provider No. 00113B
ECU Edith Cowan University CRICOS Provider No. 00279B
qibt Queensland Institute of Business and Technology CRICOS Provider No. 01737F
UTS:INSEARCH UTS: Insearch CRICOS Provider No. 00099F
Curtin University CRICOS Provider No. 00301J (WA), 02637B (NSW)
Deakin College CRICOS Provider No. 01590J
pibt Perth Institute of Business and Technology CRICOS Provider No. 01312J
navitas UK.USA.CANADA
Swinburne University of Technology CRICOS Provider No. 00111D
Curtin College CRICOS Provider No. 02042G (WA)
Macquarie University CRICOS Provider No. 00002J

**AEO Now Also Offers IELTS for UKVI & IELTS LIFE SKILLS** APPROVED

**AEO PAKISTAN**
- Global Education Specialists
- IELTS Test Centre
- IELTS for UKVI
- IELTS Life Skills

**AEO Islamabad**
190-A,St.10,E-7.
Tel: 051-265 4327,265 4157
Mob: 0300/0301-8567776

**AEO Lahore**
24-E, Zaman Park.
Tel: 042-3627 8936,042-3628 6444
Mob: 0300/0301-4880804

**AEO Karachi**
C-151, Block 2, Clifton.
Tel: 021-3587 9645-7
Mob: 0302-8264264

Download Now


Available on Google Play App Store



UAN: 111-236-000 | www.aeo.com.pk | www.facebook.com/AEO.pk

# MASALA
## TV FOOD MAG

HUM مصالحہ
Volume 7 - Issue 73 August 2015

# Content









محترم قارئین

السلام وعلیکم!

ہر سال ہم 14 اگست کو یوم آزادی پاکستان مناتے ہیں' جب چار جانب سبز ہلالی پرچم لہراتے ہیں' فضاؤں میں قومی نغمے گونجتے ہیں' چہرے خوشی سے دمکتے ہیں' اور دنیا بھر میں جہاں جہاں پاکستانی موجود ہیں وہاں وہاں آزادی کے حوالے سے منعقدہ رنگارنگ تقریبات منعقد کی جاتی ہیں۔ اس موقع پر وطن سے محبت کا جذبہ ہر چیز پر غالب آ کر یہ ثابت کرتا ہے کہ اختلافات اور شکایات کے باوجود ہم ایک ہیں۔

آزادی کے 69 برس گزرنے کے باوجود ہم تعلیم وصحت' روزگار اور بنیادی سہولتوں میں پڑوسی ممالک سے پیچھے ہیں تاہم' ہم نے کچھوے کی چال چلنے کے باوجود ایٹمی قوت سمیت بہت کچھ حاصل بھی کیا ہے۔ سب سے اہم بات یہ ہے کہ قوم میں یہ احساس زیاں موجود ہے کہ اس نے اپنے وقت کو درست طور پر استعمال نہیں کیا' اپنے وسائل بروئے کار لانے میں تساہل سے کام لیا' اپنی غلطیوں کی بروقت اصلاح نہیں کی۔ اسی احساس کا تقاضا ہے کہ ہم اپنی غلطیوں' کوتاہیوں اور فروگزاشتوں کے ازالے پر نہ صرف توجہ دیں بلکہ مسائل کا ادراک کریں' آزمائشوں کی شدت کو محسوس کریں اور وطن عزیز کے ہر فرد کو ساتھ لے کر اصلاح احوال کی طرف قدم بڑھائیں۔ یہ وہ وقت ہے جب ہمیں سچائی اور دیانتداری کے ساتھ اپنا محاسبہ کرتے ہوئے غلطیوں کی تلافی پر توجہ دینی چاہئے۔ بلاشبہ ہمیں بہت سے اندرونی و بیرونی آزمائشوں کا سامنا ہے لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ مسائل کا حل نکل آتا ہے اگر عزم وارادہ مضبوط ہو' تو قوموں کی زندگی میں آزادی کا دن' عزم نو کو پختہ ارادوں میں تبدیل کرنے کے لئے آتا ہے۔ آیئے ہم اور آپ مل کر عہد کرتے ہیں کہ اس یوم آزادی ہم اپنے پاکستانی ہونے کا حق ادا کریں گے' دوسروں پر انحصار کرنے کے بجائے ''ہم کیا کر سکتے ہیں'' کی سوچ کے تحت وطن عزیز کی تعمیر وترقی کے لئے فعال ہوں گے۔

پاکستان میں برسات کا باقاعدہ ایک موسم ہوتا ہے جسے مون سون کہا جاتا ہے۔ اس موسم کا اپنا الگ مزہ' رسم و رواج اور پکوان ہیں جس میں بیسن کی روٹی' سرسوں کا ساگ' سموسے اور پکوڑوں کی بہار آجاتی ہے' تاہم طبی ماہرین بارشوں کے دوران کھانے پینے میں احتیاط کا مشورہ دیتے ہیں۔ اس موسم میں پانی اُبال کر پئیں' پھل اور سبزیوں کو اچھی طرح دھو کر استعمال کریں اور بازار کی بنی ہوئی اشیاء کھانے سے گریز کریں ورنہ ہیضہ' دست اور قے سمیت پیٹ کے دیگر امراض میں مبتلا ہونے کے خدشات بڑھ سکتے ہیں۔ تو پھر موسم کا لطف لیں لیکن احتیاطی تدابیر کے ساتھ۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔ شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نصر خان' اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد
سینئر ویژولائزر۔ سید نبیل احمد' ڈیزائنر۔ یوسف رضوی' عکاسی۔ حارث عثمانی' احسن قریشی' ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv - فون: 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔ 10/11' حسن علی اسٹریٹ' بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو اے این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
خط وکتابت کے لئے: shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/

# آئس کریم کا انتخاب، شخصیت کو ظاہر کرسکتا ہے

آئس کریم کے پسندیدہ ذائقے بچپن میں ہی لوگوں کے ذہن میں بس جاتے ہیں اور یہ پسند پوری زندگی برقرار رہتی ہے

کیا آپ کو ٹھنڈی، میٹھی اور مزے دار آئس کریم پسند ہے؟
99 فیصد لوگوں کا جواب ''ہاں'' میں ہی ہوگا کیوں کہ آئس کریم ایک ایسی مزے دار چیز ہے جسے ہر کوئی پسند کرتا ہے، البتہ مختلف لوگ مختلف ذائقوں کی آئس کریم پسند کرتے ہیں۔ کیا آپ جانتے ہیں کہ ایسا کیوں ہوتا ہے؟ دراصل ہم لاشعوری طور پر اپنی شخصیت کے مطابق آئس کریم کا انتخاب کرلیتے ہیں۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ اپنی آئس کریم کے پسندیدہ ذائقے بچپن میں ہی لوگوں کے ذہنوں میں بس جاتے ہیں اور اُن کی یہ پسند پوری زندگی برقرار رہتی ہے۔ ماہرین نے آئس کریم اور اُن کے ذائقوں کی پسندیدگی اور انسانی شخصیت کے بارے میں ایک نہایت مزے دار تحقیق کی ہے، جو یقیناً آپ کی دلچسپی کا باعث ہوگی۔

## ونیلا آئس کریم

ونیلا، آئس کریم کے سادہ ترین ذائقوں میں سے ایک ہے۔ اس کو پسند کرنے والے درحقیقت رنگارنگ، من موجی، مثالیت پسند، خطرات مول لینے اور منطق کے بجائے اپنے وجدان پر انحصار کرنے والے ہوتے ہیں۔ ونیلا آئس کریم کو پسند کرنے والے جذباتی اور قریبی رشتوں کو نبھانے میں کامیاب رہتے ہیں۔

## منٹ چاکلیٹ آئس کریم

منٹ چاکلیٹ کھانے والے بہت زیادہ بحث کرتے ہیں اور اُن کے پاس ہر بات کی تاویل ہوتی ہے۔ یہ لوگ اس وقت تک سکون سے نہیں بیٹھتے جب تک انہیں اپنا مطلوبہ ہدف نہ مل جائے۔

## چاکلیٹ چپ آئس کریم

اگر آپ کو آئس کریم میں چاکلیٹ چپ پسند ہے تو اس کا مطلب ہے کہ آپ بہت دریا دل، عقلمند اور اچھے ہیں۔ یہ لوگ سخی دل، اپنے کام کے ماہر اور نت نئے شعبوں میں کوشش کرنے سے نہ گھبرانے والی شخصیت کے مالک ہوتے ہیں۔



## اسٹرابیری آئس کریم

تحقیق کے مطابق آئس کریم میں اسٹرابیری کے ذائقے کو پسند کرنے والے متحمل مزاج، مخلص اور اپنے آپ میں گُم رہنے والے ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ اس ذائقے کو ترجیح دینے والے منطقی سوچ رکھنے والے اور صاحبِ فکر ہوتے ہیں۔

## چاکلیٹ آئس کریم

اگر آپ کو چاکلیٹ آئس کریم پسند ہے تو پھر آپ کے لئے بُری خبر یہ ہے کہ ایسے لوگ دکھاوے کی محبت کرنے والے ہوتے ہیں لیکن اچھی خبر یہ ہے کہ ایسے لوگ بہت زندہ دل بھی ہوتے ہیں۔ اگر آپ چاکلیٹ اسکوپ کو ترجیح دیتے ہیں تو تحقیق میں ایسے افراد کو عاشقانہ مزاج فطرت کا حامل قرار دیتی ہے، تاہم یہ لوگ زندہ دل، پُرکشش اور ڈرامائی انداز کے دلدادہ ہوتے ہیں۔

## کافی آئس کریم

اگر آپ زندہ دل، ڈراما پسند اور زندگی میں ہوش پر جوش کو ترجیح دیتے ہیں تو ممکنہ طور پر آپ کافی آئس کریم کے پرستار ہوں گے۔ تحقیق کے مطابق کافی آئس کریم کو ترجیح دینے والوں کو مستقبل کی پرواہ نہیں ہوتی، وہ حال ہی میں مگن رہتے ہیں۔ انہیں کسی بھی رومانوی تعلق میں ہر وقت ہنگامے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ کافی آئس کریم پسند کرنے والے مہم جو اور زندہ دل ہوتے ہیں۔

## راکی روڈ آئس کریم

اگر آپ کو چاکلیٹ، نٹس اور مارش میلو کے امتزاج سے سجا ذائقہ پسند ہے تو زیادہ امکان اس بات کا ہے کہ آپ جارحیت پسند، دل موہ لینے والے اور پورے تحمل سے بات سننے والی شخصیت کے مالک ہوں گے۔ تحقیق کے مطابق ایسے افراد اگر کوئی مقصد طے کرلیں تو اس میں اکثر کامیاب بھی رہتے ہیں، تاہم اُن کا جارحانہ رویہ ان کے ارگرد کے لوگوں کے دلوں کو ٹھیس بھی پہنچا دیتا ہے۔ ■

# سائنس اور صحت

جدید سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں سامنے آنے والی رپورٹ اور خبروں پر مشتمل سلسلہ



## زیتون کا تیل استعمال کریں

زیتون کے فوائد سے کسی کو انکار نہیں۔ اب طبی ماہرین کہہ رہے ہیں کہ نہ صرف زیتون بلکہ اس کا تیل اور اس کی خوشبو بھی صحت کے لئے فائدہ مند ہے۔ یہ مختلف بیماریوں سے محفوظ رکھنے میں مددگار ثابت ہوتی ہے۔ نئی تحقیق کے مطابق زیتون کے تیل کی خوشبو صحت کے لئے انتہائی مفید ہے، جو لوگ ایسی غذا کا استعمال کرتے ہیں جس میں زیتون کے تیل کی خوشبو شامل ہو، وہ کم کھانے میں ہی اپنی غذائی ضروریات پوری کر لیتے ہیں، جس کی وجہ سے ان کا وزن بھی نہیں بڑھتا جبکہ زیتون کے استعمال سے خون کی ذیابیطس بھی قابو میں رہتی ہے۔



## خشک میوے کھائیں، طویل عمر پائیں

خشک میووں کو صحت وتندرستی کے لئے ہمیشہ ہی اچھا قرار دیا جاتا رہا ہے۔ اب ایک جدید تحقیق کہہ رہی ہے کہ خشک میوے کھانوں والوں میں موت کا خطرہ 23 فیصد کم ہوجاتا ہے لیکن مونگ پھلی کے مکھن کے استعمال کا کوئی فائدہ نہیں کیونکہ اس میں نمک اور مصنوعی چربی ہوتی ہے۔ خشک میوے کا استعمال کرنے والے افراد میں سرطان، ذیابیطس، سانس کی بیماریوں اور اعصابی نظام کی تباہی کے باعث موت کا خطرہ کم ہوجاتا ہے۔ تحقیق روزانہ 15 گرام خشک میوے کے استعمال کا مشورہ دے رہی ہے۔



## موسم ہے تو آم کھائیں

موسم ہے آم کا تو اس پھل سے منہ نہ موڑیں اور جتنا ممکن ہو آم کھائیں کیوں کہ اس میں موجود حیاتین اے بینائی کمزور نہیں ہونے دیتا۔ آم کے ریشے آنتوں کی صفائی کر کے نظام ہضم کو درست رکھنے میں مدد دیتے ہیں۔ اس میں موجود غیر تکسیدی مادے آنتوں اور خون کے سرطان کے خطرے کو کم کرتے ہیں۔ کچا آم حیاتین سی کی وافر مقدار کے سبب خون کے امراض کا بھی کارگر علاج ہے۔ یہ خون کی نالیوں کی لچک میں اضافہ کرتا ہے اور خون کے نئے خلئے بنانے میں مدد دیتا ہے۔ اس کے استعمال سے غذائی فولاد (فوڈ آئرن) کا انجذاب بڑھتا ہے جبکہ خون کا اخراج رکتا ہے۔ یہ تپ دق، خون کی کمی، ہیضے اور پیچش کے خلاف مزاحمت بڑھاتا ہے۔ وزن میں کمی کی صورت میں آم اور دودھ کا استعمال مثالی ہے۔ ■

STRAIGHT FROM THE

Kitchen of the

# Royal Emperors

## MUGHLAI COOKING CLASSES

By chef Ishtiaq from Islamabad Serena Hotel

## SPICY FRIED CHICKEN

**INGREDIENTS**

| | |
|---|---|
| Chicken with bones | (1/16) 500 Grams |
| Salt | for Taste |
| Black pepper crush | 8 Grams |
| Crush red chilli | 16 Grams |
| Dijon mustard | 6 Grams |
| Fine flour | 35 Grams |
| Corn flour | 25 Grams |
| Bread crumb | 150 Grams |
| Egg | 1 pcs |
| Lemon juice | 20 ML |
| Water | 25 ML |
| Oil | 500 ML |

**METHOD FOR PREPARATION**

1. Boil 500 ml water in a pan add salt, 8 grams crushed red chili 10 ml lemon juice & chicken.
2. Boil the chicken for 4 to 5 minutes, strain and allow the chicken to cool
3. Now take a bowl add fine flour, corn flour and all remaining spices to make the mixture.
4. Dredge the chicken in the mixture and keep aside.
5. Heat the oil in a pan on medium heat. Fry the chicken until it becomes light brown.
6. Spicy fried chicken is ready; serve with ketchup or cocktail sauce.



## LAHORI FRIED FISH

**INGREDIENTS**

| | |
|---|---|
| Fish | 300 Grams |
| Chickpeas powder | 60 Grams |
| Fine flour | 25 Grams |
| Corn flour | 20 Grams |
| Crush red chilli | 25 Grams |
| Green chilli paste | 20 Grams |
| Cumin crush | 15 Grams |
| Corianders crush | 15 Grams |
| Salt | For Taste |
| Egg | 1 pcs |
| Yellow color | 1 pinch |
| Carom Seeds | 3 Grams |
| Lemon juice | 20 ML |
| Water | 30 ML |
| Oil | 500 ML |

**METHOD FOR PREPARATION**

1. In a bowl add chickpeas powder; fine flour, corn flour & all spices mix well to make a mixture.
2. Dredge the fish in the mixture until well coated, and marinate for an hour.
3. Heat the oil in a pan on medium heat and fry the fish in this oil until light brown.
4. Lahori fried fish is ready, serve with mint sauce.















## Chops Qorma

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton chops | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Coriander seeds (crushed) | 2 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Qorma masala (packaged) | 2 tbsp |
| Onion (finely cut) | 3 |
| Hot water | 2 cups |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Dum Ingredients:

| | |
|---|---|
| Green cardamoms | 5 |
| Poppy seeds | 1 tsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Almonds (finely cut) | 8 |

### Method:

- Grind dum ingredients finely.
- Heat oil in a pot; fry onions and remove on an absorbent paper; crumble.
- Add chops, yogurt, ginger/garlic and salt to the same pot; cook till dry.
- Fry lightly; add red chillies, coriander, hot spices, qorma masala and onions; fry lightly; add water and cook.
- When oil separates, add ground masala; keep on dum.

## چانپ قورمہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی چانپیں | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹا ہوا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| قورمہ مصالحہ (پیکٹ والا) | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| گرم پانی | 2 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### دَم کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| چھوٹی الائچیاں | 5 عدد |
| خشخاش | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 8 عدد |

### ترکیب:

دَم کے اجزاء باریک پیس لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں اور پیاز تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں، پھر چورہ کر لیں۔ اسی دیگچی میں چانپیں، دہی، لہسن ادرک اور نمک ڈال کر چانپوں کا پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اسے ہلکا سا بھون کر لال مرچ، دھنیا، گرم مصالحہ، قورمہ مصالحہ اور چورہ کی ہوئی پیاز ڈال کر ہلکا سا بھونیں اور پانی شامل کر کے پکائیں۔ تیل اوپر آ جائے تو پسا ہوا مصالحہ ڈال کر دم پر رکھ دیں۔






## Beef Tikka Curry

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut pieces | 1 kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| White vinegar | ½ cup |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Tikka masala (packaged) | 2 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Onion (finely cut) | 4 |
| Green chillies (chopped) | 4 |
| Fresh coriander (chopped) | 1 bunch |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup + 2 tbsp |

### Method:

- Marinate undercut with ginger/garlic, vinegar and salt; set aside for 1 hour.
- Cook undercut in a wide frying pan till dry; add 2 tbsp oil; fry.
- Heat oil in a pot; fry onion; remove on an absorbent paper; crumble with fingers.
- In the same pot, fry yogurt, red chillies, tikka masala, pepper and lemon juice.
- Add undercut, green chillies, coriander and onion; keep on dum.

## بیف تکّہ سالن

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (بوٹیاں) | ایک کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| سفید سرکہ | ½ پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچ |
| تکّہ مصالحہ (پیکٹ والا) | 2 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 4 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی +2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

انڈر کٹ میں لہسن ادرک، سرکہ اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ ایک پھیلے ہوئے فرائنگ پین میں انڈر کٹ ڈال کر اس کا اپنا پانی خشک ہونے تک پکائیں، پھر 2 کھانے کے چمچے تیل ڈال کر بھون لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں، اس میں پیاز تل کر جاذب کاغذ پر پھیلائیں، پھر ہاتھ سے چورہ کرلیں۔ اسی دیگچی میں دہی، لال مرچ، تکہ مصالحہ، کالی مرچ، لیموں کا رس، انڈر کٹ، ہری مرچیں، ہرا دھنیا اور پیاز شامل کر کے دَم پر رکھ دیں۔






## Tawa Chicken Bhurta

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts (finely cut) | 3 |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Capsicum (finely cut) | 1 |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Tomato (blended) | 2 tbsp |
| Tomato ketchup | 2 tbsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Coriander seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Dried mango powder | ½ tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Tomato (chopped) | 1 |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander, ginger (grated) | for garnishing |

### Method:

- Heat oil on an iron griddle; fry onions brown.
- Add chicken, red chillies, coriander, cumin, pepper, mango powder, blended tomato, ketchup, chopped tomato and salt; cook till chicken is tender.
- Add capsicum and green chillies; cook.
- Garnish with coriander and ginger; serve.

## تواچکن بُھرتہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (باریک کٹے ہوئے) | 3عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2عدد |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2عدد |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| ٹماٹو کیچپ | 2 کھانے کے چمچے |
| بُھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بُھنا اور پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| سُوکھی ہوئی کھٹائی | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| ٹماٹر (چوپ کیا ہوا) | ایک عدد |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا' ادرک (کدوکش) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

توے پر تیل گرم کرکے پیاز بادامی کرلیں۔اس میں مرغی' لال مرچ' دھنیا' زیرہ' کالی مرچ' کھٹائی' پسے ہوئے ٹماٹر' ٹماٹو کیچپ' ٹماٹر اور نمک ڈال مرغی گلنے تک پکائیں' اس میں شملہ مرچ اور ہری مرچیں ڈال کر پکائیں۔اسے ہرے دھنیے اور ادرک سے سجا کر پیش کریں۔






## Punjmel Lentils

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Pink lentils, Yellow lentils | ½ cup each |
| Gram lentils, White lentils | 1 tbsp each |
| Pigeon peas | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Dried mango powder | 6 |
| Raw mango (finely cut) | 1 |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Hot water | 2 cups |
| Salt | to taste |
| Butter | 2 tbsp |

### Tempering Ingredients:

| | |
|---|---|
| Onion (finely cut) | 1 |
| Dried, round red chillies | 6 |
| Garlic (finely cut) | 4 cloves |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Oil | ¼ cup |

### Method:

- Soak all lentils for 2 hours; boil with turmeric, red chillies and ginger/garlic.
- Blend with hand blender when lentils are tender; add mango powder, green chillies, butter and salt.
- Add water, raw mango and ginger; cook.
- Fry tempering ingredients in a frying pan; pour tempering over lentils. Serve.

## پنج میل دال

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مسور، مونگ کی دال | ½، ½ پیالی |
| چنے، ماش، ارہر کی دال | ایک، ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| سُوکھی ہوئی کھٹائی | 6 عدد |
| کیری (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| گرم پانی | 2 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچے |

### بگھار کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| سُوکھی گول لال مرچیں | 6 عدد |
| لہسن (باریک کٹے ہوئے) | 4 جوے |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |

### ترکیب:

ساری دالوں کو 2 گھنٹوں کے لئے بھگوئیں، پھر ہلدی، لال مرچ اور لہسن ادرک ڈال کر اُبالیں۔ دالیں گل جائیں تو انہیں گھوٹ لیں، اس میں کھٹائی، ہری مرچیں، مکھن اور نمک ڈالیں۔ اس میں پانی، کیری اور ادرک ڈال کر پکنے دیں۔ فرائنگ پین میں بگھار کے اجزاء تل کر دال میں شامل کر کے پیش کریں۔






## Sesame Seed Kebabs

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Sesame seeds (roasted) | ½ cup |
| Fresh coriander | 1 bunch |
| Egg | 1 |
| Bread | 2 slices |
| Green chillies | 6 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Seekh kebab masala (packaged) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Fresh coriander, Green chillies, Onion, Tomato (slices) | for decoration |

### Method:

- Blend coriander and green chillies in a blender.
- Combine mince, bread and seekh kebab masala in a chopper; remove in a bowl.
- Add blended masala, egg, pepper and salt in mince.
- Rub oil on palm; shape mince into small, long kebabs.
- Coat kebabs with sesame seeds.
- Heat oil in a frying pan; fry kebabs from all sides; dish out.
- Decorate the dish with coriander, green chillies, onion and tomato; serve.

## تِل کے کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| سفید تل (بھنے ہوئے) | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا | ایک گڈی |
| انڈہ | ایک عدد |
| ڈبل روٹی | 2 سلائس |
| ہری مرچیں | 6 عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| سیخ کباب مصالحہ (پیکٹ والا) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| ہرا دھنیا' ہری مرچ' پیاز' ٹماٹر (قتلے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

بلینڈر میں ہرا دھنیا اور ہری مرچیں یکجان کرلیں۔ چوپر میں قیمہ' ڈبل روٹی اور سیخ کباب مصالحہ یکجان کر کے پیالے میں نکال لیں۔ اس میں پسا ہوا ہرا مصالحہ' انڈہ' کالی مرچ' تِل اور نمک ملا لیں۔ ہتھیلی کو چکنا کریں اور آمیزے کے چھوٹے لمبوترے کباب بنائیں۔ کبابوں کو تِل میں لپیٹ لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کباب اُلٹ پلٹ کرتے ہوئے پکا کر ڈش میں نکالیں۔ اسے ہرا دھنیا' ہری مرچ' پیاز اور ٹماٹر سے سجادیں۔







dawat دعوت

## Tapenade Chicken Pasta

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Pasta (boiled) | 2 cups |
| Chicken pieces (boneless) | 300 grams |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Black olives (cut into small pieces) | ½ cup |
| French beans (cut lengthwise) | 1 cup |
| Tomatoes (cubed) | 4 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Basil leaves | ½ tsp |
| Red chillies (finely cut) | 3 |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 2 tsp |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry garlic.
- Add chicken; cook till tender; add remaining ingredients except pasta and basil leaves.
- Cook for 10 minutes.
- Add pasta and basil leaves; dish out; serve.

## ٹیپینڈ چکن پاستا

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| پاستا (اُبلا ہوا) | 2 پیالی |
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | 300 گرام |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| کالے زیتون (چھوٹے کٹے ہوئے) | ½ پیالی |
| فرنچ بینز (لمبائی میں کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| ٹماٹر (چوکور کٹے ہوئے) | 4 عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| تلسی کے پتے | ½ چائے کا چمچہ |
| لال مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 2 چائے کے چمچے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کرکے لہسن بھونیں، اس میں مرغی کی بوٹیاں ڈال کر پکائیں، جب گل جائیں تو علاوہ پاستا اور تلسی کے پتے باقی تمام اجزاء ڈال کر 10 منٹ تک پکالیں۔ اس میں پاستا اور تلسی کے پتے ملا کر ڈش میں نکال لیں۔







# Cheese Breadsticks

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Bread | 12 slices |
| Mozzarella cheese | 200 grams |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Eggs | 3 |
| Cornflour | 3 tbsp |
| Oil | for frying |
| Carrot, cucumber | for decoration |

## Method:

- Remove crusts from bread; flatten with a rolling pin.
- Cut cheese into strips; sprinkle red chillies on top.
- Place each strip on a slice of bread; roll over; coat first with eggs then cornflour; repeat process to make more breadsticks
- Heat oil in a wok; fry sticks golden; remove.
- Decorate a dish with carrot and cucumber; place breadsticks on it; serve.

# چیز بریڈ اسٹکس

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| ڈبل روٹی | 12 سلائس |
| موزریلا پنیر | 200 گرام |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| انڈے | 3 عدد |
| کارن فلور | 3 کھانے کے چمچے |
| تیل | تلنے کے لئے |
| گاجر، کھیرا | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

سلائسوں کے کنارے کاٹ دیں۔ سلائسوں کو بیلن کی مدد سے پتلا کرلیں۔ پنیر کے لمبائی میں ٹکڑے کاٹ کر لال مرچ چھڑک دیں۔ پنیر کے ہر ٹکڑے کو ایک ایک سلائس پر رکھ کر لپیٹ لیں۔ اسے پہلے انڈے پھر کارن فلور میں لپیٹیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور اسٹکس سنہری تلیں۔ ڈش کو گاجر اور کھیرے سے سجائیں، اس پر بریڈ اسٹکس رکھ کر پیش کریں۔






## Crispy Chicken Twister

### Chicken Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts | 500 grams |
| Chapatiyan (prepared) | 6 |
| Eggs (beaten) | 4 |
| Refined flour (sieved) | ½ cup |
| Rice flour, corn flour | 1 cup each |
| Garlic powder | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tbsp |
| White pepper powder | 1 tbsp |
| Chicken powder | 3 tbsp |
| White vinegar | 3 tbsp |
| Baking powder | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

### Filling Ingredients:

| | |
|---|---|
| Garlic sauce | ½ cup |
| Lettuce leaves | 6 |

### Method:

- Cut chicken breasts into strips.
- Lightly brush oil on them; place in a plastic bag; pound lightly with a mallet.
- Marinate with vinegar, red chillies and salt; set aside for 1 hour.
- Mix flour, rice flour, corn flour, chicken powder, both peppers, baking powder, garlic powder and salt in a container.
- Put chicken pieces in it and shake contents till well-mixed; coat chicken with eggs; repeat process.
- Heat oil in a wok; fry chicken golden.
- Spread garlic sauce on each chapati; place a lettuce leaf and chicken piece on each chapati; roll over.

## کرسپی چکن ٹوئسٹر

### مرغی کے اجزاء

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے | 500 گرام |
| تیار چپاتیاں | 6عدد |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 4عدد |
| میدہ (چھنا ہوا) | ½ پیالی |
| چاولوں کا آٹا' کارن فلور | ایک' ایک پیالی |
| لہسن کا پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| چکن پاؤڈر | 3 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 3 کھانے کے چمچے |
| بیکنگ پاؤڈر | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

بھرنے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| گارلک ساس | ½ پیالی |
| سلاد پتے | 6عدد |

### ترکیب:

مرغی کے سینوں کے لمبائی میں ٹکڑے کاٹ لیں۔ انہیں ہلکا سا تیل لگا کر ایک پلاسٹک کی تھیلی میں رکھیں' پھر کسی بھاری چیز کی مدد سے ہلکا ہلکا کچلیں' اُن پر سرکہ' لال مرچ اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ ایک ڈبے میں میدہ' چاول کا آٹا' کارن فلور' چکن پاؤڈر' کالی مرچ' سفید مرچ' بیکنگ پاؤڈر' لہسن کا پاؤڈر اور نمک ملا لیں۔ مرغی کے ٹکڑوں کو ڈبے میں ڈال کر ہلائیں' انہیں انڈے میں لپیٹ کر اس عمل کو دہرا دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے مرغی کے ٹکڑے سنہری تل لیں۔ چپاتیوں پر گارلک ساس کی تہہ لگائیں' اس پر ایک' ایک سلاد پتا اور مرغی کے ٹکڑے رکھ کر لپیٹ لیں۔



dawat دعوت

# Vegetable Kebabs

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes (boiled) | 3 |
| Mixed vegetables (chopped) | 250 grams |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Green cardamom powder | 1 tsp |
| Cumin powder | 1 tsp |
| Green chillies (chopped) | 6 |
| Bread | 2 slices |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

## Method:

- Combine all ingredients in a chopper; shape into kebabs.
- Heat oil in a frying pan; fry kebabs golden from both sides; remove.

# سبزی کے کباب

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو (اُبلے ہوئے) | 3 عدد |
| ملی جلی سبزیاں (چوپ کی ہوئی) | 250 گرام |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی چھوٹی الائچی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 6 عدد |
| ڈبل روٹی | 2 سلائس |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

## ترکیب:

چوپر میں تمام اجزاء یکجان کرلیں۔ اس آمیزے کی ٹکیاں بنائیں، فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کباب دونوں جانب سے سنہری تل کر نکال لیں۔






## Khoya Kulfi Faluda

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Milk (fresh) | 250 grams |
| Whole dried milk | 125 grams |
| Screwpine | few drops |
| Kulfi (prepared) | 4 |
| Red syrup | 1 cup |
| Faluda vermicelli | 1 cup |
| Desiccated coconut | ½ cup |
| Basil seeds | 1 cup |
| Mixed fruits | 1 cup |
| Almonds (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Cook milk with whole dried milk and screwpine till thick; allow to cool.
- Layer 1 kulfi, little fruits, coconut, vermicelli, red syrup, milk and basil seeds in each of four goblets; sprinkle almonds on top; serve.

## کھویا قلفی فالودہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| تازہ دودھ | 250 گرام |
| کھویا | 125 گرام |
| کیوڑہ | چند قطرے |
| تیار قلفی | 4 عدد |
| لال شربت | ایک پیالی |
| فالودے کی سویاں | ایک پیالی |
| پسا ہوا ناریل | ½ پیالی |
| تخم بالنگا | ایک پیالی |
| ملے جلے پھل | ایک پیالی |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

دودھ میں کھویا اور کیوڑہ ملائیں اور آمیزہ گاڑھا ہونے تک پکا کر ٹھنڈا کرلیں۔ ایک' ایک گوبلیٹ میں ایک' ایک قلفہ' تھوڑے تھوڑے پھل' ناریل' فالودے کی سویاں' لال شربت' کھوئے کا آمیزہ اور تخم بالنگا ڈالیں' اسے بادام چھڑک کر پیش کریں۔






## Three Pepper Steaks

### Undercut Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut | 2 pieces |
| Meat tenderiser | ½ tsp |
| Paprika powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| White pepper powder | ¼ tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tsp |
| Oregano | 1 tsp |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 2 tbsp |
| French fries, Corn (boiled) | as accompaniment |
| Spring onion (finely cut) | for sprinkling |

### Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Pepper sauce | ½ cup |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Beef stock | ½ cup |
| Fresh cream | 2 tbsp |
| Oregano | ½ tsp |
| Spring onion (chopped) | ½ cup |
| Butter | 28 grams |

### Method:

- Marinate undercut with all its ingredients except oil; set aside for 30 minutes.
- Heat a grill pan and brush oil on it; grill steaks for 10 minutes.
- Heat butter in a saucepan; add remaining sauce ingredients and cook till thick.
- Add steaks and cook for a few minutes; remove in a sizzler and sprinkle spring onion on top.
- Serve with french fries and corn.

## تین پیپر اسٹیکس

### انڈرکٹ کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈرکٹ | 2 عدد |
| میٹ ٹینڈرائزر | ½ چائے کا چمچہ |
| پیپریکا پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ¼ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| اوریگانو | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |

فرنچ فرائز، بھٹے (اُبلے ہوئے) ہمراہ پیش کرنے کے لئے
ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) چھڑکنے کے لئے

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پیپر ساس | ½ پیالی |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| گائے کی یخنی | ½ پیالی |
| تازہ کریم | 2 کھانے کے چمچے |
| اوریگانو | ½ چائے کا چمچہ |
| ہری پیاز (چوپ کی ہوئی) | ½ پیالی |
| مکھن | 28 گرام |

### ترکیب:

انڈرکٹ پر علاوہ تیل اس کے اجزاء لگا کر 30 منٹ کے لئے رکھ دیں۔ گرل پین کو گرم کر کے چکنا کریں، پھر اسٹیکس کو 10 منٹ کے لئے گرل کر لیں۔ ساس پین میں مکھن گرم کریں، اس میں ساس کے باقی اجزاء ڈال کر گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ اسٹیکس اس میں ڈال کر چند منٹ تک پکائیں اور سیزلر میں نکال کر ہری پیاز چھڑکیں، اسے فرنچ فرائز اور بھٹے کے ہمراہ پیش کریں۔






# Lickin Chicken

## Chicken Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | 300 grams |
| Soya sauce | 1 tsp |
| Black pepper (crushed), Salt | ½ tsp each |
| Rice (boiled) | as accompaniment |

## Batter Ingredients:

| | |
|---|---|
| Egg (beaten) | 1 |
| Cornflour | 3 tbsp |
| Baking powder | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Mayonnaise | 4 tbsp |
| Savoury sweet sauce | 3 tbsp |
| White vinegar, Refined flour | 2 tbsp each |
| Salt | ½ tsp |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Capsicum (finely cut) | 1 |
| Onion (chopped) | ½ cup |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Savory sriracha sauce | 2 tbsp |
| Chicken stock | 1 cup |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Sweet sauce | 3 tbsp |
| Cornflour (made into paste with water) | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed), Salt | ¼ tsp each |
| Keenu juice, Oil | ¼ cup each |

## Method:

- Marinate chicken with its ingredients; set aside for ½ hour.
- Mix batter ingredients in a bowl; coat chicken with it.
- Heat oil in a wok; fry chicken golden; remove
- Heat oil in a saucepan; sauté onions; add all sauce ingredients except cornflour; cook.
- Add cornflour while stirring continuously; cook till thick.
- Add chicken; dish out after a few minutes.
- Serve Lickin Chicken with rice.

# لیک کین مرغی

## مرغی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | 300 گرام |
| سویا ساس | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ، نمک | ½، ½ چائے کا چمچہ |
| چاول (اُبلے ہوئے) | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

## آمیزے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈہ (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| کارن فلور | 3 کھانے کے چمچے |
| بیکنگ پاؤڈر، کٹی ہوئی لال مرچ | ½، ½ چائے کا چمچہ |
| مایونیز | 4 کھانے کے چمچے |
| ساوری سوئٹ ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ، میدہ | 2، 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ½ پیالی |
| سویا ساس، ساوری سراشا ساس | 2، 2 کھانے کے چمچے |
| مرغی کی یخنی | ایک پیالی |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| سوئٹ ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ، نمک | ¼، ¼ چائے کا چمچہ |
| کینو کا جوس، تیل | ¼، ¼ پیالی |

## ترکیب:

مرغی پر اس کے اجزاء لگا کر 30 منٹ کے لئے رکھ دیں۔ آمیزے کے اجزاء ایک پیالے میں ملا لیں۔ مرغی کے ٹکڑوں کو آمیزے میں لپیٹیں، کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مرغی کے ٹکڑے سنہری تل کر نکال لیں۔ ساس پین میں تیل گرم کر کے پیاز نرم کریں، اس میں ساس کے اجزاء علاوہ کارن فلور ملا کر پکائیں، اسے چمچہ چلاتے ہوئے کارن فلور ملا کر گاڑھا کریں، پھر مرغی شامل کریں اور چند منٹ کے بعد ڈش میں نکال دیں۔ مزیدار لیک کین مرغی چاولوں کے ہمراہ پیش کریں۔







## Macaroni and Cheese Balls

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Macaroni (boiled) | 1 cup |
| Cheddar cheese (grated) | ½ cup |
| Garlic powder | ½ tsp |
| Milk (fresh) | ½ cup |
| Chicken powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Mustard seeds | ½ tsp |
| Soya sauce | 1 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Egg (beaten) | 1 |
| Refined flour | ½ cup + 2 tbsp |
| Salt | ½ tsp |
| Butter | 1 tbsp |
| Oil | for frying |

### Method:

- Heat butter in a saucepan; fry flour.
- After 1 minute, add macaroni, milk, garlic powder, 2 tbsp flour, chicken powder, pepper, mustard seeds, soya sauce, red chillies, cheese and salt.
- Shape into balls.
- Coat first with flour, then egg and finally breadcrumbs.
- Heat oil in a wok; fry balls golden; remove.

## میکرونی اور پنیر کے بالز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| میکرونی (اُبلی ہوئی) | ایک پیالی |
| چیڈر پنیر (کدوکش) | ½ پیالی |
| لہسن پاؤڈر | ½ چائے کا چمچہ |
| تازہ دودھ | ½ پیالی |
| چکن پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| رائی دانے | ½ چائے کا چمچہ |
| سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| انڈہ (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| میدہ | ½ پیالی+2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

### ترکیب:

ساس پین میں مکھن گرم کر کے میدہ بھونیں۔ ایک منٹ کے بعد میکرونی، دودھ، لہسن پاؤڈر، 2 کھانے کے چمچے میدہ، چکن پاؤڈر، کالی مرچ، رائی دانے، سویا ساس، لال مرچ، پنیر اور نمک ملا لیں۔ اس آمیزے کی بالز بنائیں۔ انہیں پہلے میدے، پھر انڈے اور آخر میں ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور سنہری تل کر نکال لیں






# Bon Bon Chicken

## Marinade Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts (boneless) | 2 |
| Paprika powder, Oregano | ½ tsp each |
| Black pepper (crushed) | ½ tbsp |
| Soya sauce, White vinegar | 2 tbsp each |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | for frying |

## Filling Ingredients:

| | |
|---|---|
| Cottage cheese (grated) | ½ cup |
| Carrots (finely cut) | ½ cup |
| Capsicum (finely cut) | ½ cup |
| Mushrooms (finely cut) | ½ cup |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Milk (fresh) | 1 ½ cup |
| Refined flour | 2 tbsp |
| Salt | 1 pinch |
| Butter | 200 grams |

## Coating Ingredients:

| | |
|---|---|
| Eggs (beaten) | 2 |
| Black pepper (crushed), Salt | 1 pinch each |
| Breadcrumbs | 1 cup |

## Method:

- Slit open chicken breasts like a book; apply marinade ingredients on them; set aside for 1 hour.
- Melt butter in a saucepan; add flour while stirring continuously; fry.
- Add milk; cook till thick; add remaining filling ingredients.
- Spread out chicken breasts on a chopping board; spread batter on both breasts; seal by piercing a toothpick on each.
- Freeze for 15 minutes.
- Mix salt and pepper in eggs.
- Coat chicken breasts first with eggs, then breadcrumbs.
- Heat oil in a wok; fry chicken golden; remove.
- Cut breasts from the centre; serve.

# بون بون مرغی

## میرینڈ کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (بغیر ہڈی) | 2 عدد |
| پیپریکا پاؤڈر، اوریگانو | ½، ½ کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| سویا ساس، سفید سرکہ | 2، 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

## بھرنے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پنیر (کدوکش) | ½ پیالی |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| کھمبی (باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| تازہ دودھ | 1½ پیالی |
| میدہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ایک چٹکی |
| مکھن | 200 گرام |

## لپیٹنے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 2 عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ، نمک | ایک، ایک چٹکی |
| ڈبل روٹی کا چُورہ | ایک پیالی |

## ترکیب:

مرغی کے سینوں کو چیرا لگا کر کتاب کی طرح کھولیں، پھر مرینیڈ کے اجزاء لگا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ ساس پین میں مکھن پگھلائیں، اس میں چمچہ چلاتے ہوئے میدہ بھونیں، پھر دودھ ڈالیں اور گاڑھا ہونے تک پکا کر بھرنے کے باقی اجزاء ملا دیں۔ مرغی کے سینوں کو پھیلا کر بچھائیں، اُن پر ½، ½ آمیزہ پھیلا کر لپیٹیں اور ٹوتھ پکس سے بند کر دیں۔ انہیں 15 منٹ کے لئے ڈیپ فریزر میں رکھ دیں۔ انڈوں میں کالی مرچ اور نمک ملا لیں، سینوں کو پہلے انڈوں پھر ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور سینوں کو سنہری تل کر نکالیں۔ مزیدار مرغی درمیان سے کاٹ کر پیش کریں۔




**FIESTA FRUIT COCKTAIL.**
**A PARTY IN YOUR MOUTH.**




Del Monte Fiesta Fruit Cocktail is a delicious, fresh, and colorful mix of sweet pineapples, crunchy papaya, juicy cherries and chewy nata de coco which makes a healthy snack for the whole family!






# Japanese Beef and Rice Mould

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut (strips) | 300 grams |
| Garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Meat tenderiser | ½ tsp |
| Dark soya sauce | 3 tbsp |
| Brown sugar | 1 tbsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| White sesame seeds (roasted) | 1 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Salt | 2 tsp |
| Oil | 2 tbsp + ½ cup |
| Rice (boiled) | as accompaniment |

## Method:

- Marinate undercut with sugar, soya sauce, meat tenderiser, ½ vinegar and 2 tbsp oil; set aside for ½ hour.
- Heat remaining oil in a wok; add sesame seeds, ½ garlic, and green chillies; fry for a few minutes.
- Add undercut; fry on high flame; dish out.
- Add rice, pepper, remaining garlic, remaining vinegar and salt in the same wok; cook for a few minutes; remove in a small bowl.
- Tightly press rice in bowl so that it sets; invert rice on a serving plate; arrange undercut around it; serve.

# جیپنیز بیف اینڈ رائس مولڈ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (پٹیاں) | 300 گرام |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| میٹ ٹینڈرائزر | ½ چائے کا چمچہ |
| ڈارک سویا ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| براؤن چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید تل (بھنے ہوئے) | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | 2 چائے کے چمچے |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے + ½ پیالی |
| چاول (اُبلے ہوئے) | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

## ترکیب:

انڈر کٹ میں چینی' سویا ساس' میٹ ٹینڈرائزر' ½ سرکہ اور 2 کھانے کے چمچے تیل ملا کر 30 منٹ کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں باقی تیل گرم کریں۔ اس میں تل' ½ لہسن اور ہری مرچیں ڈال کر چند منٹ تک بھونیں' پھر انڈر کٹ ڈالیں اور تیز آنچ پر بھون کر ڈش میں نکالیں۔ اسی کڑاہی میں چاول' کالی مرچ' باقی لہسن' باقی سرکہ اور باقی نمک ملا کر چند منٹ پکا کر چھوٹے پیالے میں نکالیں' اسے چمچے سے دبا کر سیٹ کریں اور سرونگ پلیٹ میں پلٹ کر نکالیں۔ اس کے اطراف میں انڈر کٹ ڈال کر پیش کریں۔

# شہر شہر کی خبریں

ملک بھر میں ہونے والی نمایاں تقریبات کی خبروں اور تصاویر پر مبنی سلسلہ




## بن روئے کی شاندار نمائش

ہم نیٹ ورک کے زیر اہتمام نیوپلیکس سینما کراچی میں ہم فلمز اور ایم ڈی فلمز کی پہلی پاکستان فلم انڈسٹری کی سب سے بڑی رومانوی فلم ''بن روئے'' کے شاندار پریمیر اہتمام کیا گیا جس میں فنکاروں، میڈیا اور شوبز شخصیات کی ایک بہت بڑی تعداد شرکت کی۔ شرکاء نے فلم کی پسندیدگی کا اظہار کرتے ہوئے پاکستانی سینما کی بقا اور کی بحالی میں ہم نیٹ ورک کی کاوشوں کو خوب سراہا۔ شرکاء کی تواضع پائے ان دی اسکا کے تعاون سے پیش کیے گئے اسنیکس اور مشروبات سے کی گئی۔




## پیپسی ان پلگڈ کی جانب سے ایک شام کا اہتمام

پیپسی ان پلگڈ کی جانب سے موون پک کراچی میں ''عید ایڈیشن'' کے تحت علی عظمت کے ساتھ ایک شام منائی گئی جس کا اہتمام باڈی بیٹ کی جانب سے کیا گیا۔ اس موقع پر انوشے اشرف، آمنہ ملک، دیپک پروانی، رقیہ، ہمایوں عالمگیر، کرن، زرین امام، ماہین خان، موول شیخ، نادیہ مشتری، نازیہ ملک، نعیم الحق، رابعہ چوہدری، صائمہ اظہر، شہزاد، کومل رضوی اور حسن رضوی سمیت بڑی تعداد میں لوگوں نے شرکت کی۔ اس موقع پر علی عظمت نے شاندار پرفارمنس کا مظاہرہ کیا۔ دوران تقریب شرکاء کو فنگر فوڈز پیش کیے جاتے رہے۔




## وائی بی کیو کے ملبوسات کی نمائش

معروف پاکستانی ڈیزائنر یوسف بشیر قریشی (وائی بی کیو) نے لبرٹی اسٹور پر اپنے ملبوسات کی نمائش کا خصوصی اہتمام کیا جس میں عید کی مناسبت خوبصورت ملبوسات کی نمائش کی گئی۔ مختلف شعبہ ہائے زندگی سے تعلق رکھنے والے افراد کی ایک بڑی تعداد نے بھی اس محفل میں یوسف بشیر قریشی کی 'دستور' اور 'دل شاد دوست' نامی انتخابات کو پیش کیا گیا جسے ناظرین نے خوب سراہا۔ حاضرین کی تواضع پرتکلف چائے سے کی گئی۔



## پیوٹ پوائنٹ کی جانب سے خصوصی پروگرام کا اہتمام

رمضان المبارک میں سماجی تنظیموں سے تعاون کے لئے پیوٹ پوائنٹ کی جانب سے ایک خصوصی پروگرام کا اہتمام کیا گیا، جس کے تحت کراچی سے تعلق رکھنے والی کچھ سماجی تنظیموں نے پیوٹ پوائنٹ پر اسٹالز لگائے۔ اس مہم کے دوران حاصل ہونے والی آمدنی کو فلاحی تنظیمیں فلاحی مقاصد کے لئے استعمال کرتی ہیں۔ مہم کا اختتام دولت رحمت اللہ کی جانب سے دیئے گئے افطار میں ہوا جس میں شرکاء نے پیوٹ پوائنٹ کی اس کاوش کو بے حد سراہا۔




## ثانیہ مسقطیہ کا عید شو

الکرم اسٹوڈیو کی جانب سے معروف پاکستانی فیشن ڈیزائنر ثانیہ مسقطیہ کا عید انتخاب الکرم ڈولمن مال میں عوام کی ایک بڑی تعداد کے سامنے پیش کیا گیا۔ تقریب میں کئی معروف اداکاروں، صحافیوں اور عوام کی بڑی تعداد نے شرکت کی۔ شرکاء کے لئے افطار کا اہتمام کیا گیا تھا۔

"نظر کمزور ہونے سے میری پڑھنے کی عادت تقریباً ختم ہو گئی تھی۔ CMS کا استعمال میری کمزور نظر کا قدرتی علاج بن گیا۔"

# CMS آئی ڈراپس

## آنکھوں جیسی نعمت کا تحفظ

CMS آئی ڈراپس ذیابیطس جیسے عارضوں کے باعث لاحق ہونیوالی دھندلی نظر اور موتیا بند کے علاج کے لئے بہت موثر ہیں۔ CMS آئی ڈراپس کا طویل عرصے تک مستقل استعمال اکثر صحت مند افراد کو موتیا بند سے محفوظ رکھتا ہے۔




**موثر برائے:**

- مطالعہ
- ٹی وی بینی اور فضائی آلودگی
- آنکھوں کی جلن کے لئے سکون بخش
- نظر کا تحفظ اور آنکھیں صاف وشفاف
- کمپیوٹر پر کام کی زیادتی کے باعث آنکھوں کی تھکن




Dr. Willmar Schwabe Germany
From Nature. For Health.
www.schwabepakistan.com



Dr. Hamid
General Homoeo (Pvt.) Ltd.
Arambagh Road, Karachi. Tel: 021-32211895
24-Allama Iqbal Road, Lahore. Tel: 042-36373101
www.drhamid-schwabe.com



# آم کی کہانی

**آم کو آج سے چار ہزار سال پہلے دریافت کیا گیا‘ امیر خسرو کے ایک شعر سے پتا چلتا ہے کہ ایرانی اس پھل کو ’’نغزاک‘‘ کہتے ہیں**

جیسے ہی موسم میں گرمی اُترتی ہے فضائیں آم کی خوشبو سے مہکنے لگتی ہیں۔ پھلوں کے اس شہنشاہ کے آگے موسم کے باقی سارے پھل جیسے اپنی اہمیت کھو بیٹھتے ہیں۔ ناشتے‘ دوپہر اور رات کے کھانوں کے دسترخوان‘ کچے آموں کی چٹنی اور اچار سے لے کر پکے ہوئے آموں تک سے سجے ہوئے نظر آتے ہیں۔

آم کو آج سے چار ہزار سال پہلے دریافت کیا گیا۔ امیر خسرو کے ایک شعر سے پتا چلتا ہے کہ ایرانی اس پھل کو ’’نغزاک‘‘ کہتے تھے۔ رنگ‘ خوشبو اور ذائقے میں آم کا کوئی ثانی نہیں‘ توران اور ایران کے بعض خوش خوراک اسے خربوزے اور انگوروں پر فوقیت دیتے ہیں۔

قدیم انڈیا میں ہر خاص و عام کی زندگی کے مختلف ادوار (پیدائش سے موت تک) میں خاصا عمل دخل ہوا کرتا تھا یعنی ہر اہم موقع پر آم کا استعمال کیا جاتا تھا۔ لوگوں کی حکمتوں اور دلچسپ تصورات نے اس پھل کو ’’عام‘‘ بنا دیا۔

آم سے مشابہہ پھل کے نمونے ہڑپہ اور موئن جو دڑو سے دریافت ہوئے ہیں۔ اس کے علاوہ ابن بطوطہ اور ابن ہنکال کے سفرناموں میں بھی آم کے درختوں اور پھل کا ذکر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ کوئی ڈیڑھ ہزار سال پہلے ایک چائنیز سیاح ہوان سان آم کو قدیم انڈیا سے باہر کی دنیا میں لے کر گیا۔ مغل شہنشاہوں کو یہ اس کے پھل مشرقی ایشیاء میں چھوٹ جانے کا بڑا افسوس تھا اور غیر ملکی یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ شہنشاہ اور ان کے درباری ایک خطیر حصہ اس پھل پر خرچ کرتے ہیں۔ پورا دربار پھل کی سیاسی زبان پر مہارت رکھتا تھا۔ مورخین کے مطابق اکبر کی حکومت میں دربھنگہ اور مشرقی انڈیا میں آم کے ایک لاکھ درخت لگائے گئے۔ کہا جاتا ہے کہ جہانگیر اور شاہ جہاں کو ہندوستانی آم نہایت مرغوب تھے‘ اس حوالے سے جہانگیر کا یہ قول مشہور ہے۔ ’’کابل کے پھل میٹھے ہونے کے باوجود ان میں سے ایک بھی میرے مطابق آم کے ذائقے کا ہمسر نہیں ہے۔‘‘ شاہ جہاں کو بھی آم بے حد مرغوب تھے۔ کہا جاتا ہے کہ دکن میں ایک بار بادشاہ نے ولی عہد پر ان کے پسندیدہ درخت کے آم کھانے کا الزام لگایا اور اس موسم کی پوری فصل کٹوا دی۔

برصغیر پاک و ہند میں سب سے رسیلے آم پائے جاتے ہیں۔ لنگڑا‘ سندھڑی‘ انور رٹول‘ چونسہ‘ دسہری‘ ہمساگر‘ ثمر اور بہشت نامی آموں کے رنگ ہرے‘ پیلے‘ سرخ‘ چتکبرے اور کھٹے میٹھے ہوتے ہیں۔ اس کے خوشبودار‘ خوش رنگ پھول انگوروں کے پھولوں سے مشابہہ ہوتے ہیں جو بہار کے موسم میں کھلتے ہیں۔ درخت پر اس کے پتے ظاہر ہونے کے ایک ماہ بعد اس میں کچے پھل آ جاتے ہیں جنہیں اچار وغیرہ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ عام طور پر پھل کو تیار ہونے سے پہلے ہی توڑ کر ایک مخصوص طریقے سے محفوظ کر لیا جاتا ہے۔ اس طریقہ کار سے تیار کئے گئے آم زیادہ لذیذ ہوتے ہیں اور برسات میں کھانے کے لئے مناسب بھی۔

عام طور پر آم کے درختوں میں سالہا سال تک پھل لگتے ہیں۔ آم کا ایک درخت کم از کم 4 سال تک پھل دیتا ہے۔ درخت کے گرد دودھ اور گڑ کا شیرہ بھی ڈالا جاتا ہے جس سے پھل مزید میٹھا ہوتا ہے۔

آم پورے برصغیر پاک و ہند میں کثرت سے نظر آتے ہیں‘ اپنے موسم میں آم سے زیادہ کسی اور پھل کی خریداری نہیں کی جاتی۔ پاکستان میں بھی عمدہ آموں کی کاشت ہوتی ہے جسے پورے دنیا میں برآمد کیا جاتا ہے۔ ■



# عید اپنوں کے سنگ

''ہم مصالحہ'' کی ٹیم کا ایس او ایس چلڈرنز ولیج کا دورہ' بچوں کے ہمراہ عید کی خوشیاں منائی گئیں

شازیہ انوار

عید الفطر نام ہے خوشیوں کا' یہ ایک ایسا تہوار ہے جس میں لوگ کوشش کرتے ہیں خوشیاں تقسیم کرنے کی۔ ایک ایسی ہی کوشش ''ہم مصالحہ'' نے بھی کی۔ ''ہم مصالحہ'' کی ٹیم نے اپنے مشہور و معروف اور ہردلعزیز شیفس کے ساتھ ایس او ایس چلڈرنز ولیج کراچی کے بچوں کے ساتھ ایک دن گزار کر انہیں عید کی خوشیوں میں خوش ہونے کا موقع فراہم کیا۔

ایس او ایس چلڈرنز ولیج ایک بین الاقوامی ادارہ ہے جس میں ان بچوں کی کفالت کی جاتی ہے جو ماں باپ کے سائے سے محروم ہوتے ہیں۔ اس نوع کا پہلا ولیج 1949ء میں آسٹریا میں ڈاکٹر ہرمن جمین نے قائم کیا تھا۔ 2 جنوری 1978ء کو اس وقت کے صدر پاکستان نے لاہور میں اس نوعیت کے پہلے چلڈرنز ولیج کا افتتاح کیا۔ پاکستان دنیا کا ساٹھواں ملک تھا جہاں اس ادارے کی شاخ قائم ہوئی تھی۔ ایس او ایس چلڈرنز ولیج یتیم اور متروکہ بچوں کو گھر' اچھی پرورش اور زندگی کے مساوی مواقع فراہم کرتا ہے۔ یہ بچے خود کفیل ہونے تک ایس او ایس کی نگہداشت میں رہتے ہیں۔ ایس او ایس چلڈرنز ولیج ایسے بچوں کے لئے محبت اور دیکھ بھال کا ماحول پیدا کر کے انہیں ایک خاندان کا احساس فراہم کرتا ہے۔

''ہم مصالحہ'' نے اس سال عید کا دوسرا دن ایس او ایس چلڈرنز ولیج میں گزارنے کا فیصلہ کیا۔ عید کے دوسرے دن کی صبح مصالحہ کی ٹیم اپنے شفیس زبیدہ طارق' زارنک سدھوا اور میزبان عبیل جاوید کے ہمراہ ایس او ایس چلڈرنز ولیج پہنچی جہاں بچوں نے ان کا پُرجوش استقبال کیا۔ اس موقع پر مصالحہ کی ٹیم نے بچوں کو مصالحہ کی جانب سے تحائف پیش کئے۔

مصالحہ کے شیفس بچوں کے دلچسپ سوالوں کے مزے دار جواب دیئے۔

اس موقع پر بچوں کی ہردل عزیز زبیدہ آپا نے بچوں کے لئے مزیدار پکوان بھی تیار کئے۔ بچوں نے پکوان کی تیاری میں اُن کا بھرپور ساتھ دیا۔

بچوں کے ہمراہ ایک مزے دار اور یادگار دن گزارنے کے بعد مصالحہ کے شیفس نے واپسی کی راہ لی۔ ■



# گھر چمکائیں کھانے کی چیزوں سے

**کھانے کی بہت ایسی چیزیں ہیں جو گھریلو اشیاء کی صفائی کے لئے بھی بے مثال ہیں**

ویسے تو ہم ٹماٹو کیچپ چیزوں کے ساتھ کھانے کے لئے استعمال کرتے ہیں لیکن کیا آپ کو معلوم ہے کہ ہم ٹماٹو کیچپ سے تانبے کی اشیاء چمکا بھی سکتے ہیں؟ یہ بات سننے میں عجیب ضرور لگے گی لیکن یہ حقیقت ہے کہ صرف ٹماٹو کیچپ ہی نہیں بلکہ کھانے کی بہت ایسی چیزیں ہیں جو گھریلو اشیاء کی صفائی کے لئے بھی بے مثال ہیں۔

## کیلے کے چھلکے چاندی کو پالش کرنے کے لئے بہترین

کیلے صحت کے لئے بہترین ہیں تو اس کے چھلکے بھی بہت کام کے ہیں' انہیں ضائع نہ کریں۔ اگر آپ کے چاندی کے برتنوں پر کسی وجہ سے زنگ لگ رہا ہے تو کیلے کے چھلکوں کو ان برتنوں کے زنگ زدہ حصوں پر رگڑئیں۔ چند ہی منٹوں میں برتن کی چمک دمک آپ کو حیران کردے گی۔

## کھیرے کے چھلکے سے نشانات مٹائیں

کھیرے کے چھلکے صفائی کے لئے انتہائی بہترین چیز ہیں۔ اس کے چھلکوں کے ذریعے میز کی اُوپری سطح اور دیواروں پر لگے داغوں کو صاف کیا جاسکتا ہے۔ اتنا ہی نہیں بلکہ اگر آپ باتھ روم میں لگے شیشے کو دھندلاہٹ سے بچانا چاہتے ہیں تو بس اُن پر کھیرے کے چھلکے رگڑ دیں اور پھر کمال دیکھیں۔

## اپنے تانبے کے برتنوں کو کیچپ سے چمکائیں

تانبے کے برتنوں کو چمکانے کے لئے کپڑے میں ٹماٹو کیچپ لگالیں۔ تانبے کے برتنوں کو اس کپڑے میں لپیٹ کر ایک گھنٹے کے لئے چھوڑ دیں۔ ٹماٹو کیچپ میں موجود تیزابیت تانبے میں لگے زنگ کو صاف کر کے انہیں بالکل نیا جیسا بنادے گی۔

## سیخوں کی صفائی کے لئے پیاز ہے بہترین

جو لوگ گھر میں بار بی کیو بناتے ہیں اُن کے لئے سیخوں یا سلاخوں والی انگیٹھی کی صفائی بہت بڑا مسئلہ ہوتا ہے لیکن اس مسئلے کا ایک انتہائی آسان حل موجود ہے۔ انگیٹھی کو گرم کریں اور پھر ایک بڑے سے کانٹے میں پیاز کو پھنسا کر اس سے سلاخوں کی صفائی کریں۔

## اخروٹ سے لکڑی کے فرنیچر کی خراشیں دور کریں

اخروٹ کی گری کھانے میں تو مزے دار ہوتی ہی ہے لیکن اس کا ایک اور دلچسپ استعمال یہ ہے کہ اسے لکڑی کے فرنیچر کی خراشوں پر رگڑیں' پھر خراشوں کے اُوپر 5 منٹ تک اپنی اُنگلی پھیریں تاکہ اخروٹ سے نکلنے والا تیل اس میں داخل ہوسکے' آخر میں ایک نرم کپڑے کو اس جگہ کو رگڑیں' انتہائی حیرت انگیز طور پر لکڑی کا وہ حصہ خراش سے بالکل پاک ہوجائے گا۔ ■



# اُٹھائیں فائدہ پپیتے سے

## صحت منداجزاء سے بھرپُور پپیتا جلد کی دیکھ بھال اور حفاظت کے لئے بہترین ہے

پپیتے کو فارسی میں پپیتا اور انگریزی میں پپایا (papaya) کہتے ہیں۔ یہ پاکستان اور ہندوستان سمیت دیگر گرم علاقوں میں پیدا ہوتا ہے۔ تاریخ کے آغاز سے ہی گرم ممالک کے لوگ پپیتے سے واقفیت رکھتے ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش سے قبل اور بعد تک جنگلی حسینائیں اپنی جلد کو نرم بنانے' جھائیوں اور داغ دھبوں سے محفوظ رکھنے کے لئے پپیتے کا گُودا استعمال کیا کرتی تھیں۔

تحقیقی ماہرین کا کہنا ہے کہ پپیتے کے مسلسل استعمال سے دل کے امراض سے بچا جا سکتا ہے۔

پپیتے کے بیج گُردوں کے افعال کو بہتر بنانے میں مددگار ثابت ہوتے ہیں۔ طبّی ماہرین کا کہنا ہے کہ پپیتے کے استعمال سے ذیابیطس کو قابو کرنے میں مدد ملتی ہے۔

پپیتا سرطان سے بچانے میں مدد کرتا ہے۔ پپیتے میں موجود مانع تکسید اجزاء سرطان پیدا کرنے والے خلیوں کے خلاف مدافعت کرتے ہیں۔ حیاتین ج اور ھ (سی' ای) اور بیٹا کیروٹین مانع تکسید ہیں جو نہ صرف ہر قسم کے سرطان سے محفوظ رکھتے ہیں بلکہ جسم سے سوزش اور سُوجن کو کم کرنے کی صلاحیت بھی رکھتے ہیں۔

پپیتے میں موجود پاپین (papain) نامی خامرہ (enzyme) غذا کو ہضم کرنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ پاپین غذا میں شامل لحمیات کو حل کر کے اسے ہضم ہونے میں مدد دیتا ہے۔

معالجین کا ماننا ہے کہ پپیتا وقت سے پہلے آنے والے بڑھاپے کو روکتا ہے۔ پپیتے میں چونکہ غذا کو عمدہ طریقے سے ہضم کرنے کی صلاحیت ہوتی ہے' اسی وجہ سے جب غذائیت سے بھرپُور چیزیں با آسانی ہضم ہونے لگتی ہیں تو جسم سے بڑھاپے کی علامات بھی ختم ہونے لگتی ہیں۔ اس کے علاوہ پپیتا آنتوں کو صاف رکھتا ہے' پپیتے کا رس پینے سے بڑی آنت صاف رہتی ہے۔

پپیتے میں موجود ریشہ آنت کے زہریلے سرطانی عناصر کے خلاف مزاحمت کر کے انہیں ختم کر دیتا ہے۔ حقیقت میں یہ زہریلے سرطانی عناصر کو بڑی آنت سے بہا کر نکال دیتا ہے اور مانع تکسید ہونے کی بنا پر زہریلے اثرات کا خاتمہ بھی کر دیتا ہے۔

پپیتے کے مانع تکسید اجزاء کولیسٹرول کو کم کرتے ہے۔ جب کولیسٹرول آکسیجن کے ساتھ مل جاتا ہے تو ردعمل کے طور پر شریانوں میں خون کے گچھے بننے لگتے ہیں' جن کی وجہ سے حملہ قلب اور فالج ہو جاتا ہے۔ پپیتے میں موجود ریشہ کولیسٹرول کم کر کے ان امراض کے خطرے کو کم کرتا ہے۔

صحت منداجزاء سے بھرپُور پپیتا جلد کی دیکھ بھال اور حفاظت کے لئے بہترین ہے' اس کا استعمال جلد کو صحت مند' چمکدار اور نرم و ملائم بناتا ہے۔ پپیتے کو ٹکڑوں کو جسم کے جلے ہوئے حصّوں پر لگانے سے زخم جلد مندمل ہو جاتے ہیں۔ اس سے مہاسوں کا علاج کیا جاتا ہے۔ پپیتا کھانے اور جلد پر لگانے سے جلد کی رنگت نکھرتی ہے۔ یہ جسم کو پانی کی کمی کے خطرے سے بھی بچاتا ہے۔ ■



# موٹے بچوں کا مستقبل خطرے میں

بچوں کو پھل اور سبزیاں کھلانے کی کوشش کی جائے گی تو زیادہ امکانات اس بات کے ہیں کہ وہ انہیں پسند کرنا شروع کر دیں گے

بچوں کے حوالے سے ماؤں کا سب سے بڑا اور اہم مسئلہ اُن کی خوراک کا ہوتا ہے۔ بچوں کو اُن کے پسندیدہ کھانے کھلا کر موٹا کرنے کی خواہش مند مائیں' اُن کے چھوڑے ہوئے کھانے کھا' کھا کر خود اپنا وزن بڑھا لیتی ہیں۔ بچے تو بچے ہیں' وہ اس وقت تک کھانا کھا کر نہیں دیتے جب تک انہیں اپنی مرضی کا کھانا نہ مل جائے۔ بچوں کا پیٹ بھرنے کے چکر میں مائیں انہیں جنک فوڈ اور دیگر ایسے کھانے بھی پیش کر دیتی ہیں جو ان کی صحت کے لئے مفید نہیں اور انہیں موٹاپے کی جانب مائل کر دیتے ہیں۔ پورا کھانا کھلانے کی خواہش میں مائیں بچوں کو بہت زیادہ اور وقتاً فوقتاً کھانا کھلانا معمول بنا لیتی ہیں' ایسے بچے بہت زیادہ موٹاپے کی جانب مائل ہو جاتے ہیں جو یقیناً ان کے لئے بہتر نہیں ہے۔ کھانے پینے کے معمولات میں اضافہ بچوں کو نہ صرف موٹاپے کی طرف مائل کرتا ہے بلکہ بڑھتی ہوئی عمر کے ساتھ اکثر اوقات شدید بیماریوں کا پیش خیمہ ثابت ہوتا ہے۔

بچوں میں بڑھتے موٹاپے کو عالمی ادارہ صحت نے ایک سنگین مسئلہ قرار دیتے ہوئے خبردار کیا ہے کہ اگر بچوں کے بڑھتے موٹاپے کو روکنے کے لئے کوئی بھرپور اور مربوط منصوبہ بندی نہیں کی گئی تو یہ مسئلہ سنگین صورتِ حال اختیار کر سکتا ہے۔ عالمی ادارہ صحت کی جانب سے جاری کردہ رپورٹ میں کہا گیا ہے کہ دنیا بھر میں فربہ بچوں کی تعداد 1990ء میں 3 کروڑ 10 لاکھ تھی' اگر موجودہ صورت حال جاری رہی تو 2050ء تک دنیا بھر میں فربہ بچوں کی تعداد 7 کروڑ تک پہنچ جائے گی۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ بچوں میں بڑھتے موٹاپے کو رُوکنے کے لئے مناسب حکمت عملی اختیار کرنا ہوگی۔

بچوں میں موٹاپے کی شرح رُوکنے کے لئے ضروری ہے کہ بچوں کو زیادہ نہیں بلکہ صحت بخش کھانے کھلائے جائیں اور اُن کی غذا پر شروع ہی سے اثر انداز ہونے کی کوشش کی جائے' مثلاً یہ کہ ایک سال کی عمر سے بچے کو پھل اور سبزیاں کھلانے کی کوشش کی جائے گی تو زیادہ امکانات اس بات کے ہیں کہ وہ اُن چیزوں کو پسند کرنا شروع کر دے گا اور پھر یہ سلسلہ تا زندگی جاری رہے گا۔ ماہرین کا ماننا ہے کہ بچوں کو وہی کھلائیں جو خود کھا رہے ہوں۔

بعض ماہرین کہتے ہیں کہ پہلے ایک سال کے دوران بچے کے وزن کے بارے میں زیادہ فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں ہے اور یہ سمجھنا ضروری ہے کہ ایک شیر خوار فربہ اور صحت مند بچے اور ایک ذرا بڑی عمر کے فربہ بچے یا موٹے نوجوان میں بڑا فرق ہے۔ اس کے علاوہ یہ بھی جان لینا چاہئے کہ عمر کے پہلے 2 سال کے دوران بچے کے دماغ کی جو نشو ونما ہوتی ہے اس کے لئے اسے غذا میں چربی کی ضرورت ہوتی ہے۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ پھر کس عمر میں بچے کے موٹاپے کی فکر کی جائے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ اگر 4 سال کی عمر میں بھی بچے میں موٹاپا موجود رہے تو پھر والدین کو اس کے علاج کے بارے میں سوچنا چاہئے۔ اب مسئلہ یہ ہے کہ بچے کے وزن کو زیادہ یا بچے کو موٹا کب کہا جائے گا۔ ماہرین کے مطابق اس کے لئے بچے کے قد اور وزن کو اس پیمانے پر جانچا جائے جو ماہرین نے قد اور وزن کی مناسبت کو پیش رکھتے ہوئے تیار کیا ہے۔ اگر بچے کا وزن اس کے قد کی مناسبت سے دُرست نہیں یعنی زیادہ ہے' تو بہتر ہوگا کہ معالج سے رجوع کیا جائے۔

بچے کی غذا کے بارے میں والدین کی سوچ مثبت ہونی چاہئے۔ نہ بچوں کو خوش کرنے کے لئے انہیں ان کی پسندیدہ غذا خوب کھلائیں اور نہ ہی اُن سے ناراض ہو کر انہیں اُن کی پسندیدہ غذا سے محروم کریں۔ موٹاپے کے خوف سے اگر بچوں کو کم چکنائی والی غذا دی جائے تو اس طرح بچوں کی نشو ونما خطرے میں پڑ جائے گی' اس لئے اُن کے لئے متوازن خوراک کا انتخاب کیا جانا ضروری ہے۔ ایک تحقیق کے مطابق بچپن میں موٹاپے کی ایک اہم وجہ بچوں کا ورزش نہ کرنا اور بھاگ دوڑ سے کترانا بھی ہوتا ہے۔ انہیں اس جانب مائل کیا جانا چاہئے۔

تحقیق سے پتہ چلا ہے کہ اکثر موٹے بچے نہ صرف بدمزاج ہوتے ہیں بلکہ اپنے آپ کو کمتر سمجھنے لگتے ہیں' لہٰذا والدین کو چاہئے کہ بچے کے مسائل کے بارے میں اُن سے گفتگو کرتے رہیں تاکہ اُن میں یہ احساس پیدا ہو کہ ان کے مسائل کو سمجھنے اور انہیں حل کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ ■



# قدرتی اجزاء سے پائیں کیل مہاسوں سے پاک جلد

غدود کے اخراج میں تبدیلی، غیر معیاری میک اپ، تیز مرچ مصالحے، چٹ پٹی اور مرغن غذاؤں کا استعمال کیل مہاسوں کا باعث ہوتا ہے

ایکنی یا جلد پر پیدا ہونے والے دانے عام جلدی مسئلہ ہے۔ اس سے نہ صرف خوبصورتی متاثر ہوتی ہے بلکہ چہرہ بدنما داغ دار اور بے رونق دکھائی دیتا ہے۔ عام طور پر کم عمر لڑکے اور لڑکیاں اس مسئلے کا شکار نظر آتے ہیں۔ ایکنی کی اہم وجوہات میں غدود کے اخراج میں تبدیلی، جلد کے چکنائی پیدا کرنے والے غدود کا متحرک ہو جانا، جلد کی دیکھ بھال نہ کرنا، غیر معیاری میک اپ کا کثرت سے استعمال اور کھانے پینے میں بے احتیاطی، تیز مصالحے دار، چٹ پٹی اور مرغن غذاؤں کا استعمال بھی شامل ہے۔ جلد کو بے داغ اور صاف ستھرا بنانے کے لئے قدرتی اشیاء سے بنے ہوئے ماسک اہم کردار ادا کرتے ہیں۔

### شہد اور سیب کا ماسک

ایک سیب کو کدوکش کر کے 2 کھانے کے چمچے شہد ملالیں۔ اسے 20 منٹ تک چہرے پر لگائیں، پھر چہرہ دھولیں۔ یہ ماسک خشک نہیں ہوگا، لہٰذا اسے زیادہ دیر تک چہرے پر لگائے رکھنے کی ضرورت نہیں ہے۔

### جو اور تلسی کا ماسک

2 کھانے کے چمچے تلسی کے پتوں کو ایک پیالی گرم پانی میں ڈال کر رکھیں۔ جب پانی تھوڑا سا ٹھنڈا ہو جائے تو اسے چھان لیں۔ اسے 3 کھانے کے چمچے جو کے آٹے میں ملالیں۔ اس آمیزے کو 20 منٹ تک چہرے پر لگا کر رکھیں، پھر منہ دھولیں۔

### ناریل اور گلیسرین کا ماسک

ایک چائے کا چمچ چل کو 5 پودینے کے پتوں کے ساتھ پیس لیں۔ اس میں ایک کھانے کا چمچ پسا ہوا ناریل، 2 کھانے کے چمچے گلیسرین اور بڑا چائے کا چمچ لونگ کا تیل ملالیں۔ اسے 30 منٹ تک چہرے پر لگائیں اور صاف پانی سے دھولیں۔

### انڈے کی سفیدی اور لیموں کا ماسک

ایک انڈے کی سفیدی میں چند قطرے لیموں کا رس ملائیں۔ اسے 15 منٹ کے لئے چہرے پر لگائیں، سوکھ جائے تو چہرہ دھولیں۔ یہ ماسک نہ صرف دانوں کی وجہ سے ہونے والی جلن دور کرتا ہے بلکہ دانوں کے خلاف مزاحمت بھی کرتا ہے۔

### میٹھے سوڈے کا ماسک

منہ دھونے کے بعد ہاتھ میں چٹکی بھر سوڈا لیں اور اس میں تھوڑا سا پانی ملا کر چہرے پر لگائیں۔ خشک ہو جائے تو پانی سے منہ دھولیں۔ یہ چہرے سے تمام گرد و غبار اور اضافی چکنائی کو ہٹا دیتا ہے۔ اسے دن میں کئی مرتبہ بھی استعمال کیا جا سکتا ہے۔

### دہی اور شہد کا ماسک

ایک کھانے کے چمچے شہد کو ہلکا سا گرم کر لیں، اس میں ہم وزن دہی پھینٹ کر زیادہ ایکنی والے حصوں پر لگائیں۔ 15 منٹ کے بعد چہرہ دھوئیں۔ یہ ماسک جلد کو خشک نہیں کرتا اور تمام اقسام کی جلد کے لئے نہایت مفید ہوتا ہے۔

### لہسن کا ماسک

لہسن کے 8 جووں کو چھیل کر کچلیں اور تھوڑا سا شہد شامل کر لیں تاکہ لہسن کی بو ختم ہو جائے۔ اس آمیزے کو چہرے پر لگائیں اور 15 منٹ کے بعد نیم گرم پانی سے منہ دھولیں، پھر روئی کو سرکے میں ہلکا سا بھگو کر چہرے پر لگائیں۔ لہسن ایکنی کے لئے بے حد مفید ہے کیونکہ یہ جراثیم کش خصوصیات رکھتا ہے۔ ■

باقی آئندہ



# آڑو کھائیں اور صحت پائیں

آڑو ایک ایسا لذیذ پھل ہے جو انسانی صحت کے لئے مکمل خوراک کا درجہ رکھتا ہے

رسیلا' میٹھا اور مہک سے لبریز آڑو مختلف ذائقوں کے ساتھ بہت پسند کیا جاتا ہے۔ اس پھل کا آبائی وطن چین ہے۔ اسے میٹھوں' سلاد' جیم اور جیلی میں استعمال کیا جاتا ہے۔ آڑو کو بنیادی طور پر ذائقے کی اضافی خوراک کے طور پر مانا جاتا ہے' یعنی یہ ایک ایسا لذیذ پھل ہے جو انسانی صحت کے لئے مکمل خوراک کا درجہ رکھتا ہے۔ آڑو موسم گرما میں کثرت سے پیدا ہونے والا خشک و سرد تاثیر کا حامل پھل ہے۔ یہ آنکھوں کو مخصوص غذائی اجزاء فراہم کرنے میں بہت اہم کردار ادا کرتا ہے۔ مضبوط آنکھوں کے لئے ماہرین نے آڑو کی افادیت کو بھی تسلیم کیا ہے۔ آڑو بیٹا کیروٹین کے مجموعے کے ساتھ جسم کے تمام حصوں میں خون کی گردش کو بڑھانے کے علاوہ آنکھوں کے پٹھوں کی فعالیت کو بہتر بناتا ہے۔

آڑو جسم میں موجود زہریلے مادوں کے خاتمے کے لئے بہترین پھل ہے۔ اس میں موجود غذائی ریشے اور پوٹاشیم گُردوں کو بہتر کرتے ہیں۔ ماہرین کا ماننا ہے کہ آڑو کے غذائی اجزاء السر کو بڑھنے سے روکتے ہیں۔ یہ گُردوں کی صفائی کے لئے بھی اہمیت کا حامل ہے۔

آڑو میں حیاتین اے' سی' ای' فولاد' جست' میگنشیئم اور کیلشیئم کا خزانہ پایا جاتا ہے۔ آڑو معدے کی تیزابیت کو دُور کر کے نیا خون پیدا کرتا ہے' گرمی کی شدت سے ہونے والی جلدی سوزش سے نجات دلاتا ہے' قبض ختم کرنے' کمزور نظام ہضم درست اور سانس کو ترتیب میں لانے کا اہم سبب ہے۔ یہ دوران خون کو توازن میں رکھتا ہے اور دماغ کو طاقت دیتا ہے۔

ماہرین کا کہنا ہے کہ آڑو میں موجود ریشے کی کثرت اور حیاتین اے انسان کو سرطان جیسے مہلک مرض سے بچاتے ہیں۔ اس پھل میں حیاتین سی کی موجودگی دل کی بیماریوں سے بچاتی ہے' یہ کھانسی کے لئے بھی مفید ہے۔ آڑو کھانے سے پیٹ کے کیڑے نکل جاتے ہیں۔ آڑو معدے اور جگر کے لئے طاقت بخش ہے۔ اگر جسم میں خون کی کمی ہے تو نہار منہ خوب پکا ہوا ایک آڑو کھائیں اور اس کے تھوڑی دیر کے بعد ایک گلاس پانی پی لیں' تاہم کمزور ہاضمے والوں کے لئے آڑو چھلکے سمیت کھانا نقصان دہ ہے۔

آڑو جلد کی حفاظت کرتا ہے اور اُن وجوہات کو رُوکتا ہے جن سے چہرے کو نقصان پہنچتا ہے۔

آڑو خاص طور پر آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے اور جھُریوں کے خاتمہ کے لئے بیرونی طور پر خوبصورتی کی دیکھ بھال کرتا ہے۔ آڑو کے رس کا استعمال جلد کو نرم و ملائم کرتا ہے۔

وزن میں کمی کے خواہشمندوں کو چاہئے کہ روزانہ کھانے کی منصوبہ بندی میں آڑو کو شامل کرلیں۔ ایک آڑو میں 86 حرارے ہوتے ہیں' جب کہ اس میں چربی بھی نہیں ہوتی' اسی وجہ سے اسے ڈائٹ پلان میں شامل کرنے کے لئے بہترین پھل سمجھا جاتا ہے۔ ■

# مصالحہ ٹپس

☆ جینز کے ملبوسات دھوتے وقت ایک بالٹی پانی میں 4 کھانے کے چمچے سرکہ ڈال دیں تو ان کا رنگ خراب نہیں ہوگا۔

☆ بلینڈر سے لہسن اور پیاز کی بدبُو ختم کرنے کے لئے پانی اور ایک کھانے کا چمچہ سرکہ ڈال کر 2 منٹ کے لئے بلینڈر چلائیں پھر پانی پھینک کر بلینڈر کو دھولیں' بدبُو ختم ہو جائے گی۔

☆ بکری کا دودھ بخار کے مریضوں کے لئے بہت فائدہ مند ہے۔ اگر تیز بخار ہو تو بکری کا دودھ ہاتھ' پیروں اور سر پر ملیں۔ اس عمل سے سے بخار فوری طور پر اُتر جائے گا۔

☆ مسوڑھوں اور دانتوں کو مضبوط کرنے کے لئے ایک چائے کے چمچے شہد کو ½ گلاس سفید سرکے میں ملا کر کلّیاں کریں۔

☆ اگر بال تیزی سے جھڑ رہے ہوں تو سیاہ زیرے کو ہلکی آنچ پر اِس حد تک پکائیں کہ وہ جل کر بھُربھُرا ہو جائے' پھر اس میں زیتون کا تیل ملا کر ایک بوتل میں بھر لیں۔ اس تیل کو بالوں میں لگا کر خوب اچھی طرح سے مالش کریں اور 20 منٹ کے بعد بال دھولیں۔ یہ نسخہ گنج پن کے لئے بے مثال تصور کیا جاتا ہے اور اِس کے مسلسل استعمال سے نئے بال بھی نکل آتے ہیں۔

☆ دہی ایک حیرت انگیز کلنزر ہے جو چہرے اور سر کی جلد کو صحت مند رکھنے میں مدد دیتا ہے۔ دہی کو کچھ دیر کے لئے چہرے پر لگائیں اور نیم گرم پانی سے دھولیں۔ چند بار کے استعمال سے چہرہ صاف اور شاداب ہو جائے گا۔

☆ آلو یا انڈے اُبالنے کے لئے المونیم کے بجائے اسٹیل کے برتن استعمال کریں۔ المونیم کے برتن انڈے اور آلو اُبالنے سے کالے پڑ جاتے ہیں۔

☆ دودھ جل جائے تو اُس کی بدبُو کو مکمل طور پر ختم نہیں کیا جا سکتا' البتہ ایک کلو دودھ میں ایک چائے کا چمچہ کارن فلور ملانے سے دودھ میں جلنے کی بدبُو کسی حد تک کم ہو جاتی ہے۔

☆ اگر سالن میں مرچیں زیادہ ہو جائیں تو اس میں سارا گرم مصالحہ نہ ڈالیں (صرف دار چینی' بڑی الائچی' سفید زیرہ اور ایک عدد لونگ) پیس کر ڈالیں اور مناسب حد تک گھی نتھار لیں۔ سالن سے خوشبو بھی بہت آئے گی اور نمک مرچ بھی مناسب ہو جائے گی۔

☆ اگر بال تیزی سے جھڑ رہے ہوں' خشک اور بے رونق ہوں تو 2 کھانے کے چمچے سمندری نمک ایک لیٹر اُبلتے ہوئے پانی میں ملا دیں' پھر ٹھنڈا کر کے محفوظ کر لیں۔ ہر روز سر کی جلد پر اس سے مالش کریں۔ ایک گھنٹے کے بعد بال شیمپو کر لیں۔

# ٹوٹکے



## ٹماٹروں کا رنگ اور ذائقہ برقرار رکھنے کے لئے

ٹماٹروں کو گھی یا تیل میں جب بھونا جاتا ہے تو وہ اپنی رنگت اور ذائقہ کھو بیٹھتے ہیں۔ اگر آپ ٹماٹروں کا اصل رنگ اور ذائقہ برقرار رکھنا چاہتے ہیں تو انہیں چکنائی میں بھونیں۔



## برتنوں کو چمکانے کے لئے

اگر آپ کے برتنوں پر بدنما داغ پڑ گئے ہوں تو پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ تھوڑی سی املی کو پانی میں بھگو دیں۔ جب وہ اچھی طرح سے بھیگ جائے تو ہاتھوں سے مسل کر گودا نکالیں اور بیج پھینک دیں۔ اس سے برتنوں کو دھوئیں، برتن جگمگا اٹھیں گے۔




## چکنائی کے دھبے مٹانے کے لئے

کپڑوں پر لگے ہوئے چکنائی کے دھبے مٹانا نہایت مشکل ہوتا ہے۔ کپڑوں پر تیل یا گریس کے داغ لگتے ہی ان پر کارن فلور یا پھر ٹالکم پاؤڈر چھڑک دیں۔ اس کے بعد داغ کے مقام پر جاذب کاغذ رکھیں اور ہلکی استری پھیریں تو چکنائی کاغذ پر منتقل ہو جاتی ہے۔ اس کے بعد کپڑے کو روزمرہ طریقے سے دھولیں۔



## سبزیاں تازہ رکھنے کے لئے

سبزیوں کو زیادہ عرصے تک تازہ رکھنے کے لئے تھوڑے سے پانی میں 2 کھانے کا چمچ سفید سرکہ ملائیں اور اسے سبزیوں پر چھڑک دیں۔



## گوشت جلدی گلانے کے لئے

خربوزے کے چھلکے سکھائیں اور اسے پیس کر رکھ لیں۔ جب گوشت جلدی گلانا مقصود ہو تو اس میں سے 3 سے 4 چٹکی ڈالیں۔ گوشت جلدی گل جائے گا۔



## سونے کے زیورات چمکانے کے لئے

سونے اور چاندی کے زیورات کو چمکانے کے لئے ایک پیالی نیم گرم پانی میں ½ پیالی امونیا ڈالیں، 10 منٹ کے لئے اپنے زیورات اس میں بھگوئیں، پھر کسی نرم برش سے صاف کریں اور نیم گرم پانی سے دھولیں۔ زیورات کو تولئے پر پھیلا کر خشک کرلیں۔





Ribbed gourd
Turai ٹرئی



Custard apple
Shareefa شریفہ



Celery
Kharasani خراسانی



Mud apples
Cheeku چیکو



سورج مکھی کے بیج
Sunflower seeds
Suraj mukhi kay beej



Dill
Soya سویا



Colocasia
Arvi اروی



Jack-fruit
Katthal کٹھل

# MASALA
## TV FOOD MAG




''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ''
کے سالانہ خریداروں کیلئے
**خوشخبری**
شاندار بچت کے ساتھ
سالانہ خریداری
اب صرف **1500** روپے میں

وصول کرنے والے کا نام
نام ______________________
پتہ ______________________
______________________
شہر ______________________
ملک ______________________
فون نمبر (دفتر / رہائش) ______________________
ای میل ______________________
اگر ملازمت پیشہ ہیں تو ادارے کا نام ______________________
______________________
از راہ کرم درج بالا معلومات فراہم کریں تاکہ آپ کو بہترین خدمات فراہم کی جاسکیں

**ادائیگی کیلئے:**

1 بینک ٹرانسفر (بشمول بینک اخراجات) ______________________
2 چیک/ڈرافٹ ______________________
3 پے آرڈر ______________________

بنام ہم نیٹ ورک لمیٹڈ
اکاؤنٹ نمبر 001402900243 بینک الفلاح ڈیفنس برانچ، کراچی پاکستان

فارم مکمل کر کے درج پتے پر روانہ کریں
ایڈیٹر 'مصالحہ ٹی وی فوڈ میگ'
10/11 حسن علی اسٹریٹ، بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ، کراچی، پاکستان
(آرڈر کی تکمیل کیلئے کم از کم 15 دن کا وقت درکار ہے)

